بسم الله الرحمن الرحيم

# جماعت المسلمین کی فضیلت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خیر وشر کے زمانوں کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا (ایک زمانہ ایسا آئے گا کہ) لوگ (گمراہی کی طرف) اس طرح دعوت دیں گے گویا کہ وہ دوزخ کے دروازہ پر کھڑے ہوکر دوزخ میں آنے کی دعوت دے رہے ہیں جو شخص ان کی پکار پر لبیک کہے گا وہ اسے جہنم میں ڈال دیں گے (یعنی جس نے اُن کا کہنا مان لیا وہ یقیناً دوزخ میں جائے گا) ان لوگوں سے بچنے کا طریقہ آپؐ نے یہ بتایا کہ اس وقت **تَلْزَمُ جَمَاعَةَ الْمُسْلِمِيْنَ وَاِمَامَهُمْ** (صحیح بخاری و صحیح مسلم) تم جماعت المسلمین اور جماعت المسلمین کے امیر کو لازم پکڑو۔ جماعت المسلمین کے علاوہ جو لوگ بلانے والے ہونگے اُن کے متعلق آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جماعت المسلمین کے علاوہ جو بھی ہونگے وہ تمام فرقے ہونگے اس لئے

**فَاعْتَزِلْ تِلْكَ الْفِرَقَ كُلَّهَا** (صحیح بخاری وصحیح مسلم) تم تمام فرقوں سے علیحدہ رہنا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:۔

**ثَلٰثٌ لَا يُغِلُّ عَلَيْهِنَّ قَلْبُ مُؤْمِنٍ اِخْلَاصُ الْعَمَلِ لِلّٰهِ وَالطَّاعَةُ لِذَوِى الْاَمْرِ وَلُزُوْمُ جَمَاعَةِ الْمُسْلِمِيْنَ** (رواہ الحاکم عن جبیر مُطعمؓ وسندہ صحیح المستدرک جز اوّل صفحہ ۸۷)

تین باتیں ایسی ہیں کہ ان کے معاملہ میں ایمان والے کا دل کبھی بھی خیانت نہیں کرتا (۱) عمل کا خالص اللہ کے لئے کرنا (۲) اپنے امیر کی اطاعت کرنا (۳) اور جماعت المسلمین کو لازم پکڑنا۔

اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

**مَنْ فَارَقَ جَمَاعَةَ الْمُسْلِمِيْنَ شِبْرًا اَخْرَجَ مِنْ عُنُقِهٖ رِبْقَةَ الْاِسْلَامِ** (رواہ الطبرانی فی الکبیر جلد ۱۲ صفحہ ۴۴۰)

جو شخص جماعت المسلمین سے بالشت برابر بھی علیحدہ ہوا اُس نے اسلام کی رسی کو اپنی گردن سے نکال پھینکا۔

رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

**مَنْ خَالَفَ جَمَاعَةَ الْمُسْلِمِيْنَ شِبْرًا فَقَدْ خَلَعَ رِبْقَةَ الْاِسْلَامِ مِنْ عُنُقِهٖ**

جس شخص نے بالشت برابر بھی جماعت المسلمین کی مخالفت کی تو اُس نے اپنی گردن سے اسلام کا پٹہ اتار پھینکا۔

(رواہ الحاکم فی مستدرک جلد اول صفحہ ۱۱۷ وسندہ صحیح)

مندرجہ بالا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کی روشنی میں تمام فرقوں سے خیر خواہانہ گزارش ہے کہ جماعت المسلمین کی مخالفت کرنا چھوڑ دیں کیونکہ جماعت المسلمین کی مخالفت کرنے والے کے پاس اسلام نہیں رہتا اس لئے اسلام کا پٹہ اپنی گردن میں ڈالنے کے لئے اور اپنا دل ایمان والا بنانے کے لئے تمام فرقوں سے الگ ہوکر جماعت المسلمین میں شمولیت اختیار کریں۔ اللہ تعالیٰ تمام فرقوں کو حق سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین